دنیا ہی میں دے کر مجھے پاک کردے۔ تو حضور ﷺ نے فرمایا: جب تو یہ دعا کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ سے یہ دعا نہیں کرسکتا کہ عافیت دے؟ عافیت مانگ، یہاں بھی عافیت رہے وہاں بھی عافیت رہے۔

مطلب یہ ہے کہ کبھی یہ سوال نہیں کرنا چاہیے کہ دشمن سے مڈبھیڑ کی نوبت آئے، اللہ تعالیٰ سے عافیت اور سلامتی مانگنی چاہیے، لیکن جس کی دشمن سے مڈبھیڑ ہوجائے، اللہ تعالیٰ نے مقدر فرمائی تھی اور مڈبھیڑ کی نوبت آگئی تو پھر پیٹھ بھی نہیں پھیرنی چاہیے، پھر تو جم کر ان کا مقابلہ کرنا چاہیے۔ گویا یہ خاص تاکید کی کہ صبر سے کام لو۔

اور حضور ﷺ فرماتے ہیں: جان لو کہ جنت تلواروں کے سائے تلے ہے۔ مطلب یہ ہے کہ جب جہاد کا موقع آجائے تو پھر آدمی کو پیچھے ہٹ (پیچھے ہٹنا) اور پسپائی اختیار نہیں کرنی چاہیے، لیکن اپنی زبان سے مقابلہ اور مڈبھیڑ کا سوال بھی نہ کرے، اور موقع آجاوے تو بزدلی سے بھی کام نہ لے، بہادری اختیار کرے۔

﴿ثم قال النبی ﷺ: أَللّٰهُمَّ مُنْزِلَ الْكِتَابِ وَمُجْرِيَ السَّحَابِ وَهَازِمَ الْأَحْزَابِ، اِهْزِمْهُمْ وَانْصُرْنَا عَلَيْهِمْ﴾ اس کے بعد نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: اے اللہ! جو قرآن پاک کو نازل کرنے والا اور بادلوں کو چلانے والا ہے، دشمن کے لشکر کو تو شکست دے دے اور ہماری ان کے خلاف مدد فرما۔ گویا اللہ تبارک وتعالیٰ سے ایسے موقع پر مدد کی دعا بھی کرے۔

سُبْحَانَکَ اللّٰھُمَّ وَبِحَمْدِکَ وَتَبَارَکَ اسْمُکَ وَتَعَالٰی جَدُّکَ وَلَااِلٰہَ غَیْرُکَ لَااِلٰہَ اِلَّااللہُ اَلْاَحَدُالصَّمَدُ الَّذِیْ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدًا. لَااِلٰہَ اِلَّااللہُ الْحَنَّانُ الْمَنَّانُ بَدِیْعُ السَّمٰوٰاتِ وَالْاَرْضِ ذُوْالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ. اَللّٰھُمَّ لَکَ الْحَمْدُ کُلُّہٗ وَلَکَ الشُّکْرُ کُلُّہٗ وَلَکَ الْمُلْکُ کُلُّہٗ وَاِلَیْکَ یَرْجِعُ الْاَمْرُ کُلُّہٗ. اَللّٰھُمَّ لَآاُحْصِیْ ثَنَآءً عَلَیْکَ اَنْتَ کَمَآ اَثْنَیْتَ عَلٰی نَفْسِکَ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَامُحَمَّدٍ وَّعَلٰیٓ اٰلِ سَیِّدِنَاوَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُنَجِّیْنَابِھَا مِنْ جَمِیْعِ الْاَھْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَتَقْضِیْ لَنَا بِھَا جَمِیْعَ الْحَاجَاتِ وَتُطَھِّرُنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ السَّیِّئَآتِ وَتَرْفَعُنَا بِھَا عِنْدَکَ اَعْلَی الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِھَآ اَقْصَی الْغَایَاتِ مِنْجَمِیْعِ الْخَیْرَاتِ فِی الْحَیٰوۃِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْئٍ قَدِیْر.

اے اللہ! تو ہمارے گناہوں کو معاف فرما۔ ہماری خطاؤں سے درگذر فرما۔ اے اللہ! ہم بے حد گنہگار ہیں۔ گناہوں میں ڈوبے ہوئے ہیں۔ اے اللہ! تو محض اپنے فضل وکرم سے ہمیں گناہوں کے دلدل میں سے نکال دے۔ اے اللہ! تو ہماری، ہمارے والدین کی، ہمارے اہل وعیال کی، ہمارے بھائی بہنوں کی، ہمارے اعزاء واقارب کی، اساتذہ ومشائخ کی، دوست واحباب کی، محسنین ومتعلقین کی، جنہوں نے ہم کو دعاؤں کے لئے کہا یا لکھا، یا جو ہم سے دعاؤں کی توقع اور امید رکھتے ہیں ان کی اور تمام مؤمنین ومؤمنات، مسلمین ومسلمات پوری امتِ محمدیہ کی مغفرت فرما۔ اے اللہ! تو ہمارے چھوٹے اور بڑے ظاہر وپوشیدہ اگلے اور پچھلے سارے گناہوں کو معاف فرما۔ ہماری سیئات کو حسنات سے مبدّل فرما۔ اے اللہ! نبی کریم ﷺ کے طریقوں کو اپنی زندگی کے ہر شعبے میں جاری کرنے کی ہمیں توفیق عطا فرما۔ اے اللہ! مجلس میں

جتنے بھی موجود ہیں سب کی پوری پوری مغفرت فرما کر بیماروں کوصحتِ کاملہ عاجلہ مستمرہ عطا فرما۔ اور بھی جن لوگوں نے اپنے بیماروں کی صحت کے لئے دعاؤں کی درخواستیں کی ہیں، اے اللہ! ان تمام کے بیماروں کوصحتِ کاملہ عاجلہ مستمرہ عطا فرما۔ اے اللہ! جو مقروض ہیں ان کے قرضوں کی ادائیگی کی شکلیں پیدا فرما۔ جو پریشان حال ہیں ان کی پریشانیوں کو دور فرما۔ جن کی اولاد شادی کی عمر کو پہنچ چکی ہے ان کو صالح جوڑ عطا فرما۔ جن کے لئے شادی کے اسباب نہیں ہیں عافیت کے ساتھ ان کو نکاح کے اسباب مہیا فرما۔ اے اللہ! جو بے اولاد ہیں ان کو اولادِ صالح عطا فرما۔ جن کی اولاد نافرمان ہے ان کو مطیع وفرمانبردار بنادے جو لوگ نرینہ اولاد کے خواہش مند ہیں ان کو نرینہ اولاد عطا فرما۔ اے اللہ! جو لوگ جیلوں میں بند ہیں، ایک مدت سے مسلمانوں کی ایک بڑی جماعت ٹاڈا کے نام سے گرفتار ہے۔ اے اللہ! ان تمام کو عافیت کے ساتھ رہائی نصیب فرما۔ اے اللہ! محض اپنے فضل سے سب کے لئے رہائی مقدر فرما، اپنا خصوصی فضل فرما۔ اس امت کے حال پر رحم فرما۔ اے اللہ! جن لوگوں پر مقدمات ہیں عافیت کے ساتھ ان کو بری فرمادے۔ اے اللہ! جن کی جو جو حاجتیں ہیں محض اپنے فضل وکرم سے پوری فرما، اس مجلس میں جتنے بھی موجود ہیں سب کے دلوں کے بھید سے اور دلوں کے حال سے تو واقف ہے اور تیرے خزانے بھرے ہوئے ہیں اے اللہ! سب کی جائز مرادیں محض اپنے فضل سے پوری فرما۔ اے اللہ! حضور اکرم ﷺ نے جتنی خیر و بھلائی تجھ سے مانگی وہ سب ہم کو عطا فرما اور حضور اکرم ﷺ نے جن شرور اور برائیوں سے پناہ چاہی ان سے ہماری حفاظت فرما۔ اے اللہ! ہماری دعاؤں کو محض اپنے فضل وکرم سے قبول فرما۔

رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا اِنَّکَ اَنْتَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ وَتُبْ عَلَیْنَا اِنَّکَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِیْمُ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ...